مولانا نے دوسرے موقع پر مصلحین طریقت میں شیخ عبدالقادر جیلانیؒ، شیخ شہاب الدین سہروردیؒ، مجدد الف ثانیؒ اور سید احمد صاحبؒ کا نام لیا ہے اور کئی مواقع پر سید صاحبؒ کو ان اکابر کے ساتھ مصلحین میں شمار کیا۔

## صراط مستقیم

اس موقع پر سید صاحبؒ کے مجموعہ ملفوظات ''صراط مستقیم'' کا مختصر سا تعارف ضروری معلوم ہوتا ہے، جس سے تزکیہ واصلاح باطن اور علم سلوک وتصوف میں آپ کا مرتبہ اور آپ کے اجتہاد تجدید کا مقام معلوم ہوسکتا ہے۔

یہ مجموعہ حضرت شاہ اسمٰعیل صاحبؒ کا مرتب کیا ہوا ہے، اس کے دو ابتدائی باب مولانا عبدالحی صاحب بڈہانویؒ کے قلم سے ہیں (۱) سید صاحبؒ جو فرماتے تھے، اس کو شاہ صاحبؒ اپنے الفاظ وعبارت اور علمی اصطلاحات کے ساتھ لکھ لیتے تھے، پھر سید صاحبؒ اس پر نظر فرماتے تھے اور اصلاح وتصحیح کر دیتے تھے (۲) یہ ۱۲۳۳ھ کی تالیف ہے۔ (۳)

تصوف ومعرفت اور اصلاح وتربیت باطنی کی کتابوں کے ذخیرے میں یہ کتاب اپنی بعض خصوصیات کے لحاظ سے منفرد ہے اور ایک انقلابی کتاب کہی جاسکتی ہے، اس کا اندازہ پوری کتاب کے گہرے مطالعے اور اس فن کی دوسری کتابوں سے مقابلہ کرنے سے ہوسکتا ہے، یہاں پر نہایت اختصار کے ساتھ اشارات کے طور پر اس کے بعض تفردات لکھے جاتے ہیں:

(۱) حب عشقی اور حب ایمانی اور طریق ولایت اور طریق نبوت کی تشریح اور باہمی امتیاز پر جو کچھ لکھا گیا ہے، وہ اس کتاب کے لطیف ترین مباحث اور سید صاحبؒ کے تفردات میں سے ہے، جو وجد انگیز معارف وحقائق سے لبریز ہے اور اس کتاب کے سوا اس تفصیل ووضاحت کے ساتھ کسی اور دوسری جگہ نہیں مل سکتا، دونوں محبتوں اور طریقوں کے وجوہ امتیاز، جداگانہ مویدات، آثار اور ثمرات کو تفصیل کے ساتھ بیان کیا گیا ہے، جن کے پڑھنے سے اسلام کا پورا روحانی نظام سامنے آجاتا ہے۔

---

(۱) صراط مستقیم ص ۴ (۲) صراط مستقیم ص ۴ (۳) صراط مستقیم ص ۹۵ مطبع مجتبائی دہلی

(۲) باب دوم میں بدعات سے اجتناب کی تاکید، طاعات ادا کرنے کے طریقے اور اخلاق کے مباحث میں بدعات کے سلسلے میں نہایت صفائی کے ساتھ اپنے زمانے کا جائزہ لیا گیا ہے اور اہل تصوف اور عوام کی ان بدعات کی مخالفت کی گئی ہے جو جاہلیت قدیمہ کی یادگار ہیں یا ہندوؤں اور شیعوں کی صحبت سے پیدا ہوئی ہیں، اخلاق کے مباحث میں نہایت حکیمانہ نکتے بیان کیے گئے ہیں اور تہذیب نفس اور اصلاح اخلاق کی مؤثر تدبیریں اور علاج تجویز کیے گئے ہیں۔

طاعات وفرائض کے تذکرے میں نماز، روزہ، حج وزکوۃ کے ساتھ پوری اہمیت کے ساتھ جہاد کی ترغیب وتحریض اور اس کے فوائد کا اظہار ہے، جو تصوف کی کتاب میں ایک غیر متوقع مضمون ہے، ان مضامین کے علاوہ سماع وغیرہ پر نہایت منصفانہ اور بے لاگ محاکمہ اور دوسرے فوائد ہیں۔

(۳) تیسرے باب میں سلسلہ قادریہ، چشتیہ، نقشبندیہ اور مجددیہ کے اذکار وتعلیمات ہیں، جن میں اجتہاد وتجدید سے کام لیا گیا ہے اور ان کو زیادہ مؤثر اور مفید بنادیا گیا ہے۔

(۴) چوتھا باب طریق سلوک راہ نبوت کی تفصیل وتشریح پر ہے، جو سید صاحبؒ کا الہامی مضمون ہے اور جس کے آپ امام ہیں، یہ ایک مستقل ''طریقت'' اور ''سلوک'' ہے جس کو آپ نے پورے طور پر مرتب اور مکمل کردیا ہے۔

کتاب پڑھنے والے پر چند اثرات لازمی طور پر پڑتے ہیں، ایک امیت کے باوجود سید صاحبؒ کی حکمت وبصیرت اور شرح صدر، پڑھنے والا اپنے کو نکات وحقائق میں گھرا ہوا پاتا ہے، وہ ایک نکتے کا لطف نہیں لینے پاتا کہ دوسرا نکتہ اس کے سامنے آجاتا ہے اور وہ اپنے اوپر ایک وجد کی سی کیفیت پاتا ہے۔

دوسرا، سید صاحبؒ کی اعلیٰ درجے کی سلامت فہم اور سلامت طبع کا اثر پڑتا ہے، تصوف اور حقائق ومعارف کی دوسری کتابوں کے برخلاف اس کو اس میں کوئی پیچ وخم اور تکلفات نہیں ملتے۔

تیسرا، آپ کے مسلک کے اعتدال کا اثر پڑتا ہے، مختلف فیہ مباحث ومسائل میں افراط وتفریط سے پاک اور معتدل رائے آپ کی خصوصیت ہے۔

الحمد للّٰہ والمنہ
تمام شد
سیرت سید احمد شہیدؒ
از
مولانا سید ابوالحسن علی ندوی